# طلسم ہوش رُبا

جلد پنجم حصّہ دوم

انجش اورینٹل پبلک لائبریری۔ پٹنہ

जमित
12/5/91

तिलस्म होशरुबा खण्ड - ५ (ब)

लेखक - सैय्यद मुहम्मद हुसैन
प्रकाशक - खुदा बक्स ओरिन्टल पब्लिक लाइब्रेरी
पटना

कीमत - 100/=

# طلسمِ ہوشربا

جلد پنجم حصّہ دوم

خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ

تقسیم کار :

مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی 110025

صدر دفتر :

مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ، جامعہ نگر، نئی دہلی 110025

شاخیں :

مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ، اردو بازار، جامع مسجد، دہلی 110006

مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ، پرنسس بلڈنگ، بمبئی 110003

مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ، یونیورسٹی مارکیٹ، علیگڑھ 202001

اشاعت : ۱۹۸۸ء

قیمت : سَو روپے

لبرٹی آرٹ پریس (پروپرائٹر مکتبہ جامعہ لمیٹیڈ)، پٹودی ہاؤس نئی دہلی سے طبع ہوا

# پیشگفتار

داستان امیر حمزہ صاحبقران،
جس کے آٹھ دفتر ہیں۔ دفتر پنجم
طلسم ہوشربا
جو کل داستان امیر حمزہ کی جان ہے
اور، جس کی سات جلدیں ہیں
اس کی اوّل چار جلدوں کا ترجمہ منشی محمد حسین جاہ مرحوم نے
اور، آخری تین جلدوں کا ترجمہ منشی احمد حسین قمر نے فرمایا
——— طلسم ہوشربا (طبع سوم)، ۵/۱، 'خاتمۃ الطبع' از جانب مطبع/۲۶۴

آٹھ دفتروں کی چھیالیس جلدوں پر مشتمل تقریباً پچاس ہزار صفحات پر پھیلی داستان امیر حمزہ کا یہ پانچواں دفتر 'طلسم ہوشربا' جو قریب دس ہزار صفحات پر پھیلا ہوا اردو زبان کا طویل ترین نثری شاہکار ہے جسے اردو کی اپنی چیز اور خالص تصنیف ہونے کے باوجود اس کے لکھنے والے (کبھی کبھی بہک جانے کی بات اور ہے!) خاکساری اور انکساری سے ترجمہ ہی کہتے رہے!! اور جو ۱۹ ویں صدی میں اس طویل داستانی سلسلہ کی شائع ہوکر منظر عام پر آنے والی پہلی کتاب ہے، پیش خدمت ہے۔

طلسم ہوشربا، جس کا محض نام ہی ہمیں ایک ایک طلسمی دنیا میں لے جاتا ہے، اس معنی میں اردو نثر کا شاہکار ہے کہ اردو میں اتنے وسیع اور متنوع پیمانہ پر نثر کا احتمال کسی دوسری جگہ نہیں ہوتا ——— اور نہ اتنے بڑے پیمانے پر رزم (= حمزہ وغیرہ) بزم (= عاشقی وغیرہ) اور عیاریاں (= عمرو وغیرہ) کہیں اور مل سکیں گی۔

آٹھ دفتری داستان امیر حمزہ کے اس پانچویں دفتر یعنی 'طلسم ہوشربا' کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ داستان کے بقیہ سات دفتروں کی تو تھوڑی بہت، فارسی بنیادیں مل جاتی ہیں ——— لیکن دفتر پنجم یعنی طلسم ہوشربا خالص ہندستانی تخلیق ٹھہرتی ہے، اور اس لحاظ سے ہندستان کو اردو زبان کا ایک نادر تحفہ، جس کا پہلا ڈھانچہ سن ستاون سے قبل رام پور میں میر احمد علی نے کھڑا کیا، اور جسے ان کے بعد اگلی پیڑھی کے انبا پرشاد (شاگرد میر احمد علی) نے (اس سماعی روایت کو) اور مضبوط کیا اور پھر ان کے بیٹے غلام رضا نے 'سمع' کو 'بصر' میں ڈھال کے سنی جانے والی داستان کو پڑھی جانے والی کتاب میں ڈھال دیا جو چودہ جلدوں میں، غیر مطبوعہ، رضا لائبریری رام پور میں موجود ہے۔

طلسم ہوشربا اصلاً سات بلکہ آٹھ جلدوں پر مشتمل ہے (کہ جلد ۵ کے ۲ حصّے ہیں) اور ۲ جلدیں مزید، 'بقیہ طلسم ہوشربا

کی آئیں، اس طرح اس کی کل دس جلدیں ہوتی ہیں۔ گویا پوری ۴۶ جلدی داستان حمزہ کہ دس فیصدی ایک چوتھائی سے کچھ ہی کم حصّے پر ہوش ربا حاوی ہے۔ یہ دو داستان گویوں کا کارنامہ ہے: محمد حسین جاہ نے اولیں چار جلدیں لکھیں احمد حسین قمر نے بقیہ ساری جلدیں تمام کیں۔ یہ داستانیں لکھی بعد میں گئیں، سنائی پہلے! اس لیے لکھت میں آنے سے قبل ہی مشہور ہو جاتیں اور لکھ جانے کے بعد بھی سنائے جانے میں زیادہ فرق نہیں آیا۔ داستان امیر حمزہ، اور اس داستانی سلسلے کی اہم ترین کڑی طلسم ہوش ربا کو، اردو میں جتنا پڑھا گیا، اور جتنا سنا گیا، اردو کی کوئی اور تخیل تخلیق، اس اعتبار سے، اس کے نصف قد کو بھی نہیں پہنچی۔ عوام الناس سے لیکر نوابوں اور بادشاہوں تک، غربا سے امرا تک، شعرا ادبا تک (مرزا غالب بھی!) سب اس کی زلف کے اسیر تھے! پہلی جنگ اور پھر دوسری جنگ عظیم تک یہ محیطِ کُل کی روایت کسی نہ کسی طور جاری رہی اگرچہ پہلی اور دوسری جنگ عظیم کے درمیانی عرصے میں گھٹیا درجہ پر ندیم صہبائی فیروز پوری، اونچے درجہ پر ظفر عمر (بہرام کی گرفتاری، نیلی چھتری وغیرہ) اور خالص ترجمہ کے درجہ پر تیرتھ رام فیروز پوری خاموشی سے طلسم کی جگہ لیتے چلے گئے! فرصت اور مہلت کے اوقات سکڑ رہے تھے، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ سننے سنانے سے زیادہ اب پڑھنے کا دور حاوی آچکا تھا۔ تاہم وہ کرشمہ زائیاں اور سحر طرازیاں، وہ تخیل کی آزاد اڑان، وہ نیکی اور بدی سے ملی جلی زندگی کا تنوع اور اس میں ہیرو کی حیرت ناک غیر معمولی بہادری اور ذہانت اور ان کے بل پر اعلیٰ ترین کامرانی ——— اس سب کو دیکھنے کی خو تو تھی ہی، وہ داستان امیر حمزہ نہ سہی تیرتھ رام فیروز پوری کے اسرار دربار لندن اور گردش آفاق کا ترجمہ سلسلہ سہی ابہرام کے کارنامے ہی سہی! وقت سکڑ رہا تھا اس کے ساتھ حجم بھی سکڑتا رہا۔ یہاں تک کہ آزادی کے بعد وہ سیل بیکراں 'جاسوسی دنیا' اور 'طلسمی دنیا' جیسی جوے کم آب میں سمٹ آیا۔ 'طلسمی دنیا' مقبول نہو سکا کہ وقت جو بدل چکا تھا اس کا اندازہ اس کے سنبھالکوں کو نہو سکا۔ 'جاسوسی دنیا' البتہ اتنا ہی مقبول رہا جیسا اپنے زمانے میں طلسم ہوش ربا تھا، اور یہ مقبولیت اس درجہ پر رہی کہ ابن صفی کے انتقال کو کئی سال گزر گئے لیکن پھر بھی 'جاسوسی دنیا' ابھی ایک دو سال قبل تک اسی پابندی کے ساتھ ماہنامہ کی شکل میں پرانے شماروں کو چھاپا اور دھوم دھام سے فروخت ہوتا رہا ہے ——— اور سر حد پار متعدد مقبول ڈائجسٹ 'جاسوسی دنیا' کی پوری پوری کہانیاں اپنے یہاں تمام وکمال یا قسط وار دیتے رہتے ہیں۔ کسی نہ کسی طور تحیر زائی اور اس میں انسانی دلچسپی اسی طرح نئے نئے نقش بناتی رہی ہے!

ہند ایرانی کلچر کی جو باقیات بیسویں صدی کے اوائل تک جتنی اور جس حد تک محفوظ رہ گئی تھیں، ہوش ربا میں اس کلچر کے تقریباً ہر پہلو کی جھلکیاں مل جاتی ہیں۔ یہ کلچر جو ہند آریائی تہذیب کے دو دھاروں ملن تھا۔ عیسیٰ سے گیارہ بارہ سو سال پہلے کا دھارا اور عیسیٰ سے گیارہ بارہ سو سال بعد کا دھارا: جس میں دونوں نے اپنی اپنی حسین ترین روایتوں کو ہم آمیز کر کے دنیا کے ایک شکیل ترین تہذیبی آمیزہ کو جنم دیا ہو شوربا میں عالمی تاریخ و تہذیب کی اس خوبصورت یادگار کو بڑی تفصیل سے دیکھا جا سکتا ہے۔ اس دور کی تہذیب، سماج، اور زبان ان تینوں کے مطالعہ کے لیے ہوش ربا ایک قیمتی خزانہ ہے۔



طلسمِ ہوشربا کا رشتہ اردو داستان کے رشتہ سے فارسی داستانِ امیر حمزہ صاحبقراں (= قصۂ امیر حمزہ = حمزہ نامہ = رموزِ حمزہ = اسمار الحمزہ) سے جوڑا جاتا ہے۔ جو روایۃً "تو فیضی کی طرف منسوب کی جاتی رہی ہے لیکن جو واقعتہً" فیضی سے قبل ہمایوں (م ۹۶۳ھ) کے عہد میں بھی موجود تھی اور اس دھوم دھام سے موجود تھی کہ ہمایوں نے اس عہد کے بہترین ایرانی فنکاروں کو اُسے مصوّر کرنے پر مقرر کیا، اور پھر اکبر کے عہد میں یہ کام انجام کو پہنچا (اس مصوّر حمزہ نامہ کے منتشر اوراق چند سال قبل آسٹریا سے طبع ہو چکے ہیں۔ یہ اشاعت صرف تصاویر پر مشتمل ہے اور متن سے عاری ہے) (مصوری پر جو مواد سامنے آیا ہے اس میں آسانی سے یہ تذکرہ مل جاتا ہے۔ اکبر کے عہد میں مغل مصوری اپنے عروج کو پہنچی ہوئی تھی ہندستانی اور ایرانی مصوروں کر فنِ مصوری نے جو شاہ کار تخلیق کر رہے تھے ان میں حمزہ نامہ بھی شامل ہے۔ اور ان میں خدا بخش لائبریری کا تاریخ خاندانِ تیموریہ کا مصوّر نسخہ بھی شامل ہے جو مصوری کی دنیا کا تاج محل کہلاتا ہے ——— یعنی قدیم زمانے کے حمزہ نامہ کو اکبر کے عہد میں بس مصوّر کیا گیا! اور یہ جو فیضی کا نام بار بار اس کے مصنّف کی حیثیت سے آتا رہا ہے تو عین ممکن ہے کہ جس طرح تاریخ خاندانِ تیموریہ میں قدیم تر تاریخوں سے مدد لیکر تاریخی متن بھی شامل رکھا گیا اسی طرح حمزہ نامہ کو دوبارہ لکھا گیا ہو اور لکھنے میں فیضی شامل رہے ہوں)۔ اتنی اہمیت جس داستان کو عہدِ ہمایوں میں حاصل ہو جائے، تو وہ جو ایک دوسری روایت کے مطابق اسے عہدِ تغلق کی چیز کہا گیا ہے، اور ایک تیسری روایت کے مطابق عہدِ غزنوی کی چیز ——— تو کوئی عجب نہیں کہ یہ سچ مچ اتنی ہی قدیم رہی ہو۔ فی الحال تو بس اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ خدا بخش لائبریری میں ایک داستان فارسی میں **زبدۃ الرموز** کے نام سے موجود ہے جس کے مولف حاجی قصہ خواں ہمدانی نے ۱۰۲۲ھ/۱۶۱۳ء میں ——— حیدرآباد پہنچ کر اسے عبداللہ قطب شاہ کے لیے لکھا ——— لکھتے وقت ہمدانی کے پاس داستانِ حمزہ کے کئی نسخے تھے جن میں ابوالمعالی نیشاپوری، جلال بلخی، اور سلطان حسین مشتاقی کے فارسی ورژن قابلِ ذکر ہیں۔ یعنی داستان کے متعدد نسخے ۱۶۱۲ء سے قبل بھی موجود تھے۔

داستانِ امیر حمزہ فارسی میں جو بھی ملتی ہے ایک جلد میں یا چھوٹی چھوٹی دو جلدوں میں دستیاب ہے۔[1] اردو میں بھی یہ داستان فورٹ ولیم کالج کے توسط سے، خلیل علی خاں اشک کے قلم سے (۱۸۰۱ء)، ایک ہی حصّہ میں آ گئی۔ نصف صدی بعد امان علی خاں غالب لکھنوی نے (۱۸۵۵ء میں) اپنا ورژن اردو دنیا کے سامنے پیش کیا۔ اس آخر الذکر کو یا دونوں ورژنوں کو سامنے رکھ کر مطبع نولکشور نے عبداللہ بلگرامی کے قلم سے تیسرا ورژن (۱۸۷۱ء) پیش کیا جو معمولی ترمیموں کے ساتھ پہلے سید تصدق حسین

۱۔ رموزِ حمزہ تہران سے بھی شائع ہوئی اور نولکشور سے بھی۔ حال ہی میں تہران سے 'قصہ حمزہ یا حمزہ نامہ' بھی (مرتبہ جعفر شعار) معمولی ضخامت کی دو جلدوں میں شائع ہوا ہے، جو ایک قول کے مطابق، تہران سے ۱۲۷۴ھ میں سات جلدوں میں چھپا (خدا بخش کیٹلاگ ۱۸۱/۸) خدا بخش کیٹلاگر کو غلط فہمی ہوئی، یہ سات جلدیں نہیں سات حصّے تھے جو دو جلدوں میں سما گئے ہیں۔

رضوی ایڈیشن (۱۸۸۷ء) کی شکل میں، اور پھر آخری بار عبدالباری آسی (م ۱۹۴۵ء) ایڈیشن کی صورت میں سامنے آیا۔

پنچ تنتر/ کلیلہ و دمنہ/ انوارِ سہیلی اور الف لیلیٰ کے نمونے سامنے تھے ہی؛ کہانی میں کہانی سننے کے لیے داستان طرازی کا مزاج کافی تھا۔ محلوں کے تھکے ہارے مکینوں کو اپنی آنکھیں تھکانے اور اپنا ذہن خرچنے کی کیا ضرورت، جب وہ کسی دوسرے کی زبان اور ذہن کچھ دیر کے لیے خرید کے ایک داستان سن کے خوابِ خرگوش میں چلے جاتے تھے۔ محلوں سے ہوتی یہ داستانیں شارع شدہ گلیوں اور گھروں تک پہنچتی گئیں، اور داستان گو اعلیٰ اور ادنیٰ دونوں طبقوں کے مذاق کا خیال رکھتا ہوا کلی پھندنے لگاتا چلا گیا۔ تاہم یہ کہنے اور سننے کی حد تک محدود داستانیں سننے سنانے میں ایک محلّے یا ایک شہر تک ہی محدود رہتی! مطبع والوں نے اندازہ لگالیا کہ انھیں چھاپ دیا جائے تو اس میں دلچسپی لینے والوں کا جو وسیع تر متنوع حلقہ موجود ہے اُسے اس کی من چاہی چیز ملے گی تو وہ اس کا بہتر بدل دے گا (جس پر دنیا چل رہی ہے یعنی مالی منفعت!)۔ چنانچہ داستان گویوں کو داستان نویسوں میں تبدیل کر دیا گیا اور داستان امیر حمزہ کی مختصر سی ایک جلد ۴۶ ضخیم جلدوں میں ڈھلتی چلی گئی۔ داستان گو (جو اب داستان نویس تھے) اُسے ترجمہ بھی کہتے رہے (کہ رشتہ ماضی سے رکھنا اس عہد کا شیوہ تھا) تصنیف بھی (کہ واقعۃً تو یہ تصنیف ہی تھی!)۔



طلسم ہوشربا تصنیف ہے ترجمہ نہیں! طلسم ہوشربا، داستان امیر حمزہ کا ایک حصّہ بتایا جاتا رہا ہے۔ اور خود داستان ——— ایک قدیم تر فارسی قصّہ داستان امیر حمزہ سے ماخوذ بتائی جاتی رہی جبکہ ——— کوئی ایسی قدیم فارسی داستان امیر حمزہ دستیاب نہیں، موجودہ ضخیم داستان امیر حمزہ اردو جس کا ترجمہ قرار دی جا سکے ——— اور کوئی فارسی یا اردو داستان امیر حمزہ ایسی موجود نہیں کہ طلسم ہوشربا جس کا ترجمہ کہی جا سکے بجز اس کے کہ داستان امیر حمزہ اردو اس نام کی قدیم فارسی داستان کا چربہ ہے یا اسے اپنا سرچشمہ بنایا ہے ——— اور طلسم ہوشربا قدیم داستان یا اردو داستان سے مستفاد ہے تو محض اس حد تک کہ ناموں میں خاصا اشتراک ہے اور، کارناموں میں بھی جا بجا اشتراک ہے۔

دراصل اردو والوں نے عظیم تر ادبیات فارسی سے ناتا جوڑنے کی کوشش میں یہ کہنے میں فخر محسوس کیا کہ وہ طلسم خود تصنیف نہیں کر رہے، بلکہ داستان کے ایک اسی نام کے حصّے کا ترجمہ پیش کر رہے ہیں۔ تاہم چونکہ یہ امر خلاف واقع تھا اس لیے ایک ہی سانس میں اسے ترجمے کے ساتھ تصنیف بھی قرار دیتے رہے۔ اس میں ان طلسم کاروں کے ساتھ مطبع کے کارپردازوں اور مالکوں کو بھی برابر کا یا کچھ زیادہ ہی دخل رہا جنھوں نے اسے بھی اپنی بزنس یا تجارتی گر کا حصّہ جانا کہ فارسی والوں سے رشتہ ظاہر کیا جاتا رہے کہ انیسویں صدی کے اواخر تک تنہا اردو میں وہ عظمت نہیں تھی جو فارسی کے نام سے وابستگی میں پیدا ہو جاتی تھی۔ ورنہ یہ سب کیا تھا کہ تسلسل

کے ساتھ، بلکہ فقہی اصطلاح میں تواتر کے ساتھ، یہ روایت لکھنؤ اور دہلی دونوں میں عام ہے کہ بڑے داستان گو لکھتے نہیں تھے سناتے تھے ـــــ لکھنے والے 'کاتب'، اسے سن کے لکھتے جاتے تھے۔ اور پھر، جب بھی کچھ چھپ کر آتا تھا تو مصنف پوری خاکساری سے اور طابع پوری تاجرانہ دانشوری کے ساتھ اس کارنامے کو تصنیف کے ساتھ ساتھ 'ترجمہ' بھی لکھ دیتا تھا۔

تصنیف کو ترجمہ کہہ کر پچھلوں سے رشتہ جوڑنے کی کوشش دراصل اس وقت کی ایک اہم قدر کا شریفانہ اظہار تھی کہ کسی سے کچھ لو تو احسان کا تقاضا ہے اس سے زیادہ بتاؤ جتنا اس کا حق ہے۔ اگر پچھلوں نے کوئی طلسم ہوشربا لکھی تھی تو وہ اگلوں کے لیے انسپریشن تو بہر حال بنی: اس کے کردار لیے، اس کے عیّار لیے، اور بھی کچھ باتیں آٹے میں نمک کے طور سے لے لیں۔ اب اس سے کیا فرق پڑتا ہے کہ وہ اصل ۲۵ صفحے کی داستان ترجمے میں نو دس ہزار صفحوں پر پھیل گئی۔ اگر خیال اصلاً پیشرو کا ہے تو اس پر چاہے ایک پوری عمارت کی تعمیر ہو جائے، عمارت کا نام اس خیال آفریں کے نام پر ہی رہے: ایسی قدریں، اب اس عہد میں، جب پیشروؤں کے پورے پورے افکار بس رواپنے ناموں میں ٹانک لیتے ہیں، سمجھ میں آ بھی تو نہیں سکتیں!

جن پیشرو داستان نویسوں کے نام طلسم ہوشربا کے 'مترجم مصنفوں' نے لکھے ہیں وہ پرانے زمانے کے فیضی اور نئے عہد کے انبہ پرشاد، غلام رضا اور میر احمد علی ہیں۔ یہ بھی صحیح ہے کہ میر احمد علی اور انبہ پرشاد کی روایت سے' انبہ پرشاد کے بیٹے غلام رضا کی تصنیف کردہ طلسم ہوشربا چودہ جلدوں میں 'طلسم باطن ہوشربا اور طلسم ہوشربا ے باطن کے نام سے رام پور میں **مخطوطہ** کی صورت میں محفوظ ہے۔ **یعنی** اردو میں یہ داستان ایسی ہی ضخامت کے ساتھ قبلاً وجود میں آ چکی تھی۔ لیکن جس طرح ان لوگوں نے بھی 'اصل فارسی' کو اپنا سرچشمہ بنایا تھا، مطبوعہ طلسم ہوشربا کے مصنفوں نے بھی 'اصل فارسی' کو اپنا ماخذ قرار دیا، یہ اور بات ہے کہ دونوں کا سرچشمہ یا ماخذ محض ایک خیالی وجود ہے یا 'اقلیدس کا ایک فرضی نقطہ' جو زیادہ سے زیادہ پھیل سکا تو نیشنل لائبریری کے بوہار کلیکشن کے 'قصہ فیلسوف' تک، جسے فہرست نگار (عبدالمقتدر) نے ہوشربا دالاقصہ ٹھہرایا، جو صحیح بات نہیں!

داستان امیر حمزہ، رموز حمزہ، قصۂ امیر حمزہ، اسمار الحمزہ، حمزہ نامہ، زبدۃ الرموز کہیں بھی طلسم ہوشربا کا نشان نہیں ملتا۔ دراصل یہ فارسی میں تھی ہی نہیں۔ اسے تو میر احمد علی اور میر قاسم علی اور ان کے شاگردوں نے اردو ہی میں لکھا۔ یہ اس کا پہلا نقش تھا اور رام پور میں یہ داستانیں ۱۸۴۰ء ـ ۱۸۶۵ء کے درمیان لکھی گئیں، جو نولکشور سے قبل کی بات ہے۔ خود احمد حسین قمر نے اس کا اعتراف کیا ہے (ہوشربا ۵: ۲/ ۶۲۷) کہ مصنف اول احمد علی ہیں۔



وہ مشہور روسی حکایت آپ تک بھی پہنچی ہو گی جس میں مہم جو جب ساری منزلیں سر کر کے اس چٹان تک پہنچ جاتا ہے جہاں

اب وہ بسہولت اپنا نام لکھ کر بقائے دوام کی ضمانت حاصل کر سکتا ہے تو اُسے وہاں یہ لکھا ہوا نظر آتا ہے کہ ناموں کے لیے مخصوص ساری جگہ بھر چکی ہے، اب مزید گنجائش نہیں۔ لکھنا چاہو تو بیشک لکھ سکتے ہو لیکن بس آخری نام کھرچ کے! اس ہدایت نامہ میں یہ بات محذوف تھی کہ یہ سلسلہ اسی طرح جاری رہے گا کہ تمہارے بعد آنیوالا بالکل اسی طرح تمہارا نام کھرچ کے اپنا نام لکھتا جائے گا اور اس کے بعد اس کا نام کوئی اور کھرچے گا اور اس کے بعد...۔

ہماری اقدار ایک ایک کر کے ریزہ ریزہ بکھر رہی ہیں۔ ایک اعلیٰ قدر کبھی یہ بھی رہی تھی کہ گزرے ہوؤں کے نیک نام کو ضائع نہ کرو ('نام نیک رفتگاں ضائع مکن')، شعر کے دوسرے حصہ میں ایک لالچ بھی دیا گیا ہے (کاش نہ دیا گیا ہوتا!) کہ جانے والوں کا نام قائم رکھو گے تو آنے والے تمہارا نام بھی بچالیں گے ('تا بماند نام نیک برقرار')۔ اقوام متحدہ کے سربراہ اور عظیم صوفی ہیمرشیلڈ کی وہ دلدوز چیخ آج بھی کانوں میں گونج رہی ہے کہ آخر نام میں کیا رکھا ہے! آخر ہم سب کی یہ کوشش کیا ہے؟ کہ جب ہم دنیا سے گزر جائیں تو زندوں کے خیالات بار بار ہمارے نام کے گرد گھومتے رہیں! ہمارا نام! اپنے نام ابدیت سے تو ہم بچ بھی نہیں سکتے۔ ہماری زندگی اور ہمارے اعمال کے نتائج کھرچے تو نہیں جا سکتے! نہ انہیں امتیاز یا نشانات ملنے سے روکا جا سکتا ہے!! وہ عزت کا باعث ہوں یا شرمندگی کا!!!

کسی گزرے ہوئے کا نام ضائع مت کرو، کوئی پچھلا نام کھرچو مت، مت کھرچو، کہ تمہارا نام وہاں آجائے! بالآخر تو تم بھی کھرچ دیے جاؤ گے!!

کتنے ہی معاملوں میں ہمارے پیشرو ہم سے بہت بڑے تھے زیادہ خوش نصیب تھے، (مثلاً یہی کہ ان کے پاس وقت بہت تھا) طلسم ہوشربا کا خصوصاً اور داستان امیر حمزہ اور بوستان خیال وغیرہ کا عموماً جیسا تفصیلی مطالعہ ان لوگوں نے کیا اور اپنے مطالعہ کے جو نتائج قلمبند کیے وہ آج بھی اہمیت رکھتے ہیں۔

ان داستانوں کا دور بظاہر گزر چکا۔ ہمارے معاصروں میں بس شاید دس پندرہ لکھنے والوں نے یہ داستانیں الف سے یے تک پڑھی ہوں! اتنا ہی بہت ہے ہمارے لیے کہ کسی نے بھی، ادب دوستی میں، اتنی فرصت تو نکالی! اور، شکرگزار ہونا چاہیے ہمیں ان محسنوں کا، جنھوں نے ہم پر روشن کیا کہ چالیس پچاس ہزار صفحات پر پھیلے ہوئے ان 'خاکساران جہاں' فنکاروں کو حقارت سے نہ دیکھیں، کون جانے کب اس گرد میں سے کسی سوار، کسی شہسوار، کا چہرہ چمک اٹھے!

قبلاً، کوئی کسی موضوع پر اچھا کام کر چکا ہو تو اس سے بہتر خراج تحسین اور کوئی ہے بھی نہیں جس کی طرح ہم نے ڈالی ہے؛ اس طور پر کہ پیشروؤں نے فنی داستان گوئی پر، داستان امیر حمزہ پر اور خصوصاً طلسم ہوشربا پر جو کچھ لکھا ہے اس کا متعلقہ حصہ طلسم ہوشربا کے اس خدابخش ایڈیشن کے ساتھ اقتباساً یکجا کر دیا جائے: پہلے تنقیدی اور تحسینی تحریریں ہوں جس سے

قاری موضوع سے قریب ہوتا چلا جائے ؛ درمیان میں 'برزخی' تحریریں ہوں، جن میں تحسین کے ساتھ تحقیق بھی جڑی ہوئی ہے؛ اور آخر میں خالص تحقیقی تحریریں!

سو، یہ تحسینی، تنقیدی اور تحقیقی تحریریں مصنفوں کیلئے شکر گزاری کے ساتھ مقدمہ طلسم ہوشربا کے طور سے پیش کی جا رہی ہیں۔



تہذیب سماج اور زبان ـــــ تینوں کے مطالعہ کے لیے طلسم ہوشربا ایک اہم مأخذ ہے۔ تہذیب اور سماج کو کچھ آپ خود تلاش کرلیں، کچھ ہم مدد کرتے ہیں!

زبان ایک سماجی عمل بھی ہے تہذیبی وسیلۂ اظہار بھی۔ اس کے پیش نظر لفظیات کی شکل میں بازیافت کی ایک کوشش کی گئی ہے: یہ فرہنگ نہیں، یہ فرہنگ کا بدل بھی نہیں ہے۔ یہ صرف جاتے ہوئے زمانے کو لفظوں کے واسطے سے اسیر کرنے کی ایک آرزو ہے جسے صفحہ صفحہ اور سطر سطر تلاش کر کے یکجا کر دیا گیا ہے کہ ان لفظوں، محاوروں، اصطلاحوں اور استعمالوں کے آئینہ میں بیسویں صدی کے اوائل تک کا رواجِ عام اور اس کے توسط سے، ممکن حد تک، وہ تہذیب اور سماج سامنے آجائے جسے تاریخ سے زیادہ معتبر اور بے بدل صورت میں ادب محفوظ رکھتا جاتا ہے! لفظیاتِ طلسم ہوشربا کو مقدمۂ طلسم ہوشربا کی مانند مستقل بالذات الگ جلد کی صورت میں شائع کیا جا رہا ہے اس امید کے ساتھ کہ یہ دونوں ساتھی جلدیں اپنی حقیر جسامت کے باوجود متن کی دیو قامت جلدوں کے مطالعہ کی راہیں روشن کرنے میں معاون ہوں گی۔

ـــــ عابد رضا بیدار

## بہین چمن پیرائی کون و مکان کار فرمای ماشاء اللہ کان

افسانہ دلپذیر و قصہ بے نظیر طلسم کلام سحر تاثیر و ہوش ربائی جادو
تقریر نو عروس کلام زیباد نوطرز تقریر مرصع و تحریر حیرت افزا عنے




تصنیف ناظم و نثار زمان داستان گوی شیرین بیان سخن سنج مصائب خوان
پسندیدہ مجالس امیران در یکسان سر آمد اہل فن رشک اہل ہنر جناب منشی احمد حسین صاحب قمر

## مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ میں بحلیہ طبع محلی ہوئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ثنائے خالق اکرم بانی بنائے طلسم عالم منشی لوح و قلم صانع صنعت آدم حی و قدیر سمیع و بصیر علیم و خبیر رزّاق مطلق شاہ و نقیر نظم مصنف

فتاح و علیم و ربِّ اکرم
رزّاق و رحیم ہی تری ذات
ای خالق و قادر توانا
عصیان کے حجاب سے مفر دے

از کُن شدہ خلق جملہ عالم
کیا غم کہ کریم ہی تری ذات
عالم مین نہین شریک تیرا
دامن گلِ آرزو سے بھر دے

افلاک و زمین و کوہ و دریا
ای مدرکِ وحی سائرِ غیب
مجھ عاجز و خستہ کی مدد کر
ای ذرہ نواز اس قمر پر

اک حکم سے سب بنے ہے یہ ہیر
ای حاکم خالق لاریب
عصیان کے حجاب سے ہون مضطر
جلدی اب مہر کی نظر کر

نعت جناب اشرف انبیا محبوب خدا صاحب قاب قوسین او ادنیٰ اعنی جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نظم مصنف

ای شاہد طبع ناز دکھلا
روشن کن شمع خانۂ دین
معراج ہوئی تری زینتِ زین
روشن ہے یہ معجزہ جہان پر
سُن اسری ای حبیبِ داور

غمزے بڑھ بڑھ کے آج کرنا
مہرِ افلاک غرق تمکین
ادنےٰ رتبہ ہے قاب قوسین
دو ٹکڑے کیا قمر برابر
ہی بار گنہ کا میرے سر پر
ہر دل نے کہا جو یا محمد

لکھ نعت رسول با کرامت
محبوب خدا لقب ہی تیرا
پردے پردے کے وہ مطالب
مجھ عاجز و خستہ کی زبان کیا
عصیان کے عذاب سے بچالے
سب مشکلین ہو گئین ہین رد

تو بادۂ گلشن رسالت
واجب سب پر ادب ہی تیرا
ظاہر کیے حق نے سب مراتب
نکتہ جو تری صفت مین لکھتا
کس غم سے ہین میرے لب نالے

منقبت جناب حیدر کرار وصی احمد مختار زوج زہرائے نامدار باب شبیر و شبر کنندۂ باب خیبر مظہر العجائب و مظہر الغرائب غالب کل غالب علی ابن ابی طالب ع از نظم مصنف

ای ساقی آفتاب صورت
دل مین جب بلطف می سمایا
حیدر صفدر لقب ہی تیرا
جلوہ ہر رنگ مین دکھایا
جس جمع ہوے تھے جل کے ناری
یوسف کا بھی تذکرہ ہی روشن
نام آیا زبان پر علی ع کا
کیا کوئی لکھے گا زور حیدر ع
مرحب سا وہ دیو خوک پیکر
پیدا ہوے کعبہ مین بصد جاہ
کام آتے ہین یہ مصیبتون مین

ہو شرب شراب مثل شربت
ساقی کوثر کا یاد آیا
اعلی سے نسب ہی تیرا
سلمان کو شیر سے بچایا
آفت مین پھنسے خلیل باری
بھائی انکے ہوے جو دشمن
تاریک کنوان تھا قصر زیبا
اس باب مین ہی گواہ خیبر
اک حملہ مین دو ہوا برابر
یہ نور ہین کبریا کے واللہ
حیدر ہین شریک آفتون مین

مینائے قلم ہی بر سر جوش
اس ساقی آفتاب ضو کا
تجھ سا نہوا نہو گا نامی
ظاہر مین ہوے بھی تھے نہ پیدا
اس نام کا دھیان آگیا جب
دل مین انکے یہی سمایا
اس درجہ رجوع کی بصد جاہ
زور دست ید اللّٰہی پر
شہرے ہین جہان مین طاقتون کے
دوش احمد پہ پانون رکھکر
ای چرخ نبی ص کے بدر کامل

کر دے مئی سرخوشی سے مدہوش
ہون دل سے مین مبتلا و شیدا
معراج مین تھے نبی کے حامی
جس وقت یہ معجزہ دکھایا
آتش گلزار ہو گئی سب
اس ماہ کو چاہ مین گرایا
آخر ہوے مصر کے شہنشاہ
آگہ جبرئیل کے ہین شہپر
سکتے ہین تری شجاعتون کے
کعبہ سے کیا بتون کو باہر
آسان ہو قمر کی جلد مشکل

التماس بخدمت ناظرین و مشتاقین والاتمکین حصہ اول جلد پنجم طلسم ہوش ربا اس مقام پر ختم ہوا کہ صاحبقران زمان قلعہ آہن حصار کو فتح کر کے طرف کوہ عقیق گلزار سلیمانی کے روانہ ہوے ہین بمقابلہ سعد بن قباد بمدد سلیمان عنبرین مو کے کوہی فردکش ہی نامہ افراسیاب جادو کو بہ طلب مدد بھیجا ہی اسد نامدار باغ سیماب سے آوارہ ہو کر ایک جانب جاتے ہین خواجہ عمرو ایک سمت بدحواس پریشان چلے ہین برق و ضرغام آوارۂ دشت مصیبت و محنت افراسیاب خانہ خراب باغ سیماب سے لوح لے کر ششدر و مضطر طرف کوہ بلور کے جاتا ہی ان سب کے حالات اپنے اپنے مقام پر تحریر ہونگے

آغاز داستان شوکت بیان اول ہنر بر دشت جرأت یکہ تاز میدان جلالت برہم زن لشکر ساحران نبیرۂ زلزلۂ قاف ثانی سلیمان شہسوار عرصہ یکہ تازی اسد بن کرب غازی و حال خیریت مآل گوہر بے بہائے قلزم طراری نہنگ بحر زخار عیاری خنجر گزار خواجہ عمرو بن امیہ نامدار کا پہونچنا شہر داؤدیہ مین و عشق ملکہ لالان خون قبا دختر خداوند داؤد سے و ذکر حصول لوح بہ عیاری خواجہ عمرو - ساقی نامہ مصنف

کہ مہر ہی تو ای ساقی لاجواب
قمر کو ہوئی خواہش آفتاب
ترے میکدے مین جو کاہش ہوئی
شراب مضامین کی خواہش ہوئی

مجھے جام صہبائے گلگون پلا — کھلے غنچۂ باغ حیرت فزا
مئے ارغوانی پلا ساقیا — نیا رنگ مضمون کھا ساقیا
پلا دے جو اک جام ای گلعذار — کھلے دفتر نظم باغ و بہار
ہر اک حرف ہو غنچۂ دلستان — ہر اک نقطہ خال رخ مہوشان
چمن سے مشابہ ہو بین السطور — کشش ہو ہر اک حرف کی زلف حور
تجلی طبع قمر دیکھ لین — اب اس بے ہنر کا ہنر دیکھ لین

شراب کہن مین نیا لطف ہی — بھلا میکدے مین یہ کیا لطف ہی
شراب مصفا کی ہی جستجو — پلا جلد اے ساقی ماہرو
عبارات رنگین کا ہو انتظام — ہر اک جا پہ ہون چست فقرے تمام
وہ اس گلشن نظم مین گل کھلین — کہ خار الم باغیون کو ملین
دکھاؤن وہ مین نظم کا بوستان — کھلین سبز بختان باغ جہان
دکھائین مضامین وہ گلزاریان — ہون خوش ہمصفیران باغ جنان

جہرہ رہ نوردان غریب الوطن وطی کنندگان صحرائے خارستان رنج و محن صعوبت زدگان جادۂ مصیبت و گم کردگان راہ منازل محنت حال حیرت مآل مسافر شہرادہ وحیران بے سروسامان یون تحریر فرماتے ہین شعر مصنف متانت شعاران فرخندہ پی رہ عشق کرتے ہین یون سر سے طی اول دو کلمۂ افراسیاب بیان ہوتے ہین جبکہ افراسیاب لوح طلسم ہوش ربا لے کر برسر کوہ بلور پہونچا ملکہ حیرت و مصور و صورت نگار و سرمایۂ برف انداز مع ابریق کوہ شگاف وغیرہ چالیس سردار پاس افراسیاب کے پہونچے ملکہ حیرت نے دیکھا افراسیاب گھبرایا ہوا ماتھے پر پسینہ زرہ پارہ پارہ گریبان تا بدامن چاک چہرے پر خاک حیرت کمر سے لپٹ گئی کہا اے شہنشاہ جلد حال باغ سیماب بیان کیجیے باغ سیماب مین اسد اُڑ کر پہونچ گیا افراسیاب نے کہا اے ملکہ عالم مخمور و بہار و باغبان مرجلے شکست کراتے ہوئے اس راہ ہول خیز کے بند وبست کرتے ہوے باغ سیماب مین پہونچے ذکر لڑائی کا بہت طول طویل ہی اسکے بیان کرنے کی کیا سبیل ہی سیماب خوب لڑا مخمور و بہار و باغبان و بران وغیرہ کو سحر سے بیہوش کیا کوکب نے آکر سیماب کو مارا طلسم کشا قریب گلدستون کے پہونچ چکا تھا جا کر مین نے لوح کو لیا اس حال کو دیکھکر مین ایسا گھبرایا طلسم کشا کو ایک ہاتھ تلوار کا نہ مار سکا بالتصریح پھر بیان کرونگا اب سب صاحب یہ تبلائین کہ لوح طلسمی کو کسکے سپرد کرون سیماب ایسا خیر خواہ کہان سے لاؤن سیماب میری محبت مین کشتہ ہوا ایسا دوست صادق کیمیا ہی دنیا کی خاک چھانونگا ایسا ہوس محبت نپاؤنگا اپنی اپنی ہوا فق عقل کے سب نے کہا مگر صورت نگار جادو زوجہ مصور نے جواب دیا اے شہنشاہ وہ صلاح تبلاؤن کہ اگر سامری و جمشید قصد کرین لوح نہ پاسکین دیو میرا خداوند داؤد ساحر اتنا بڑا ہی کہ آپ کو کتاب سامری بنا کر دیا ہی اگر وہ قبول کرے اور لوح اپنے پاس رکھ لے خداوند ہی تمہارا ہمارا پیدا کرنے والا ہی اگر اسکے دل مین آجائیگا لوح طلسم کو عرش علی پہ بھجوا دیگا فرشتون کے پاس رکھے گا سب کچھ اسکے اختیار مین ہی مسلمان دنیا کی خاک چھانین گے آسمان پر کیونکر جائینگے فرشتون کو کہان سے پائینگے تڑپ تڑپ کے مرجائینگے اس فصاحت و بلاغت سے ملکہ صورت نگار نے سامنے افراسیاب کے بیان کیا کہ افراسیاب نے کہا اے صورت نگار بات تو معقول کہی مگر اسکو امورات خدائی سے کب

مہلت ہی صورت نگار نے کہا آپ اسی مقام پر تشریف رکھیے اول عرضی لکھیے اگر وہ قبول فرمائین تو ہم اور آپ لوح لے کر جائین زیارت سے بھی مشرف ہون لوح اُنکے سپرد کرین مدت سے آپ گئے بھی نہین ہین عمر بھی بڑھوالین گے مسلمانون سے لڑائی ہی جان کا خوف بھی رہتا ہی جب خداوند عمر بڑھا کر لوح محفوظ پر وہ سن تحریر کر دینگے پھر کوئی مسلمان ہمکو نہ مار سکیگا افراسیاب کو یہ باتین بہت پسند آئین جواب دیا ای قدرت کی بھاوج کیا معقول بات کہی ہی مگر احتیاط واجب و لازم ہی ایسا نہو کہ کسی طور سے ساربان زادہ دربار مین خداوند کے پہونچ جائے عرضی لیکر عیار پہچان جائین لکر ایک کے بعد ایک دربار خداوندی کو اچھی طرح دیکھ آئین کہ ادراُس دربار مین کوئی عیار تو نہین پہونچا صورت نگار نے کہا کہ بہت مناسب ہی افراسیاب نے اپنے ہاتھ سے ایک عرضی لکھی اول القاب خداوندی بعد اُسکے یہ تحریر تھا اشعار مصنف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہو یہ مقبول عرض پردازی | اپنے بندے کی ہو سرافرازی | کہ خداوند عرض ہو یہ قبول | بندۂ خاص سامری ہو ملول |
| وقت امداد و دستگیری ہی | آپ کی دی ہوئی امیری ہی | اہل اسلام سرکشی پر ہین | آپ ہی اب معین و یاور ہین |

یہ عرضی خدمت فیضدرجت مین پہونچتی ہی امیدوار ہون کہ لوح طلسمی قبول فرمایئے اپنی خدمت مین رکھیے مین خود لوح لیکر حاضر ہون زیارت سے مشرف ہون حال مصیبت اپنا بیان کرون آپکا بندۂ قدیم کوکب روشن ضمیر دشمن ہوگیا ہی لونڈیان غلام سب بگڑ گئے طلسم کشا کو تا باغ سیماب پہونچایا مگر یہ بندہ حقیر آپ کا ڈر بھر کر لوح طلسمی لایا آج دو دن سے کوہ بلور پر حاضر ہون بخوف عیاران لوح لیے بیٹھا ہون مشکل آسان کیجیے مجبس رنج والم سے نجات دیجیے یہ سب مضمون لکھکر صرصر شمشیر زن کو عرضی دی کہا دربار خداوندی مین جاؤ اپنی آنکھ سے وہان کا حال دیکھ آؤ ایک ایک امیر و وزیر مشیر و خدمتگار رعد بدار وغیرہ کو دیکھنا عرض کی ایسا ہی ہوگا صرصر شمشیر زن بانداے عیاری سے آراستہ ہوکر طرف ملک داؤدیہ کے روانہ ہوئی بعد جانے ملکہ شمشیر زن کے افراسیاب نے برائے انتظام و احتیاط عبا رفتار کمند انداز کو بھی اسی مضمون کی عرضی دی زبانی بھی سمجھا دیا کہ بخوبی وہان کا حال دیکھنا صبا رفتار بھی طرف ملک داؤدیہ کے چلی ان دونون کو راہ مین چھوڑیے اب دو کلمۂ داستان اسد عالی ذات و خواجہ عمرو نامدار ملحوظ خاطر ناظرین ہون کہ شہسوار عرصۂ یکہ تازی اسد بن کرب غازی باغ سیماب سے طعن و تشنیع خواجہ عمرو بن امیہ ضمری سُنکر مضطر و پریشان آنکھون سے اشک حسرت جاری ایک جانب چل نکلا مگر دل سے کہتا ہی ای اسد نامدار خواجہ عمرو نے بہت بجا ارشاد فرمایا مین بداقبال ہون لوح کے سامنے پہونچا افسوس ہی نہ لے سکا افراسیاب کو ہاے مین کیون نہ لپٹ پڑا وہ ساحر تھا مجکو مار ڈالتا مجھ ایسے بدنصیب کا مرنا بہتر تھا اب چلکر کسی مقام پر جان دیکر اپنا خون اپنی گردن پر لین اب روے سیاہ خواجہ عمرو کو نہ دکھلاؤنگا ای اسد انصاف شرط ہی خواجہ عمرو نے کیا کیا جانبازی کی مین فتاح طلسم نہین ہون فتح طلسم کی تدبیر تو خواجہ عمرو

کر رہے ہین ہر مقام پر جان دیدینے کا قصد کیا خدا نے انکو بچایا پروردگار ایسا سامان کرے مجھ بدنصیب کا خاتمہ ہو وہ خدمت مین باباجان کی پہونچ جائین یقین ہی مادر مہربان جناب ملکہ رہبیدہ شیر گیر دختر بلند اختر امیر با توقیر حق شیر بحل کرونگی دو چار دن رونینگی آخر دل بہل جائیگا ای اسد بڑا افسوس یہ ہی کہ ہمارا لخت جگر نور نظر شاہزادہ غضنفر بھی اسی طلسم مین آگیا ہی ہمارے انتقال کی خبر سنکر افراسیاب سے لڑیگا مگر وہ بیچارہ کمسن کیا کرسکیگا افراسیاب گرگ باران دیدہ گرم و سرد عالم چشیدہ بادشاہ طلسم ہوشربا سحر و ساحری مین یکتا فوج لشکر بے انتہا وزیر مشیر سب صاحبان تدبیر خواجہ عمرو کا یہ کلیجہ تھا سالہا سال اُس ملعون سے لڑے کیسے کیسے گھمسان کے معرکے پڑے کسکی مجال ہی کہ افراسیاب سے لڑسکے کون ایسا ساحر ہی جو اُسکے سامنے ٹہر سکے پس وہ بیچارہ غضنفر کیا لڑیگا ہزار مکرو فریب سے اُسکو افراسیاب پکڑ لیگا ان خیالات مین ملکہ جبین کا بھی خیال آیا بے اختیار یہ اشعار زبان پر لایا

اشعار مصنف

ادبار نے سب طرف سے گھیرا
ہی خوف کہ راستہ نہ بھٹکون
جنگل کہ بھی ہی غبار ہم سے
کانٹے تلوون کو چومتے ہین
آنکھون مین جہان ہی تیرہ و تار
ایذا سہین کب تلک یہ کیا ہی
کب کا یہ عوض لیا ہی ظالم

تنہائی ہی میری حال پریشان
پس ماندہ کاروان ہون ای شوق
ذرے مرے سر چڑہے ہین آکر
دشمن کی بھی دوستی ستم ہی
عریانی ہی بسکہ جامۂ تن
کیون آبنا مجھے ستار کہا ہی

مین صورت رہزن ہون پشیمان
بتلا تو کہ مین کہان ہون ای شوق
خوش ہین مجھے خاک مین ملا کر
یہ اور بھی میرے حق مین سم ہی
خنگل دیتا ہی اپنا دامن
کیون دل کو مرے کہار کہا ہی

اقبال نے جب سے منھ کو پھیرا
کب تک چشم فلک مین کھٹکون
گھیرا ہی حصار گرد غم سے
گرد اپنے بگولے گھومتے ہین
ہر گام پہ دیتے ہین خلش خار
کہتا کبھی ای فلک یہ کیا ہی
مین نے ترا کیا کیا ہی ظالم

خار الم دل مین کھٹکتا ہوا سر پٹکتا ہوا ایک صحرائے سبزہ زار مین پہونچا ایک جانب دریائے قہار ایک سمت کوہ فلک شکوہ کنارے دریا کے یہ آوارۂ دشت مصیبت و سرگشتہ وادی بلا و محنت ریسایۂ نخل مٹیھا اس سوچ مین کہ پہاڑ پر چڑھ جاؤن سختی اٹھاؤن اپنے کو دریا مین گرا دون بحر زخار مین ڈوب جیسکی آبروریزی ہو چکی ہو اُسکے واسطے یہی بہتر ہی نہنگان دریا کا طعمہ ہون اس خیال مین اسد غازی کی نظر طرف صحرائے سبزہ زار کے اُٹھ گئی آفت دیدہ ہجران کشیدہ جان سے بیزار مجبور و ناچار دل مین یاد دلدار ملک الموت کا سامنا مونس نہ ہمدم شباب مین جان دینے کا غم دیکھا صنعت باغبان قضا و قدر سے وہ جنگل رشک گلشن ہی کہین لالہ باد ل داغدار کہین کوڑیالا کھلا ہوا ہواے سرد عیسی دم مسیح نفس چل رہی ہی نظم

زاہد کی جو وہ ہوا ہو فرحت
ابر و گل و سبزہ طرب ریسا
دل مین ہوئی اپنے جاے صحرا

کا ہے کو رہے ہولے جنت
افلاک و زمین سرور انگیز
زنجیر بنی ہواے صحرا

اور سبزہ و فور ابر و باران
کھینچا ہی ہوا نے دامن دل
رخسار زمین پہ سبزہ ہر سو

ہنگامۂ عید بادہ خواران
بھڑکی تپ شوق گلخن دل
ریحان خط عذار گلرو

| | |
|---|---|
| ازبسکہ ہی سبزہ جلوہ آرا | ہی خاک طلسم چرخ خضرا |

ہر مرتبہ شاہزادہ قصد کرتا ہی پہاڑ پر چڑھ جاؤن مگر موت بھی محافظ و نگہبان ہی زندگی دامن تھامے ہی دام حسرت و یاس مین شاہزادہ مبتلا ہی کبھی روتا ہی کبھی ہنستا ہی سراپا زخمی باغ سیماب مین انتہا کی تلوار چلی تھی ملول رنجور خانہ ہاے زرہ قطرہ ہاے خون سے معمور مرنے کی خواہش فراق مہ جبین الماس پوش کی کاہش رنگ رو متغیر متفکر متحیر نالان بیقرار نہ دوست نہ مونس نہ غمگسار بے مادر و پدر گاہے یہ خیال دلپر کہ افسوس دریاے طلسم مین اگر گوہر مراد ملا یا شاہزادہ بدیع الزمان اپنے مامون جان کو نہ چھوڑا یہ حسرت لیکر پردۂ دنیا سے چلے شاہزادہ اس خیال محال مین سر زانوے تفکر پر جھکا لے رو رہا ہی کہ دریا مین دور سے ایک مور پنکھی پیدا ہوئی کنارے کنارے آتی ہی ایک شامیانہ نہایت عمدہ اُسپر استادہ مسند پر ایک پریزاد گرد چند نازنینان جبین با لخفین قوم کی بنتہ نشین زربفت کے لہنگے چندریان اوڑھے ہوے زیور عمدہ زیب جسم ڈانڈین نہری روپہلی تالی ہم سے مور پنکھی کو کھیتی ہوئی چلی آتی ہین صاحب خانہ کی نگاہ جمال خورشید مثال اسد نامدار پر پڑی دیکھا ایک شیر دلیر دریا سے خون مین نہایا ہوا زرہ پارہ پارہ جوشنون کے تار کٹے ہوے سپر کے پھول مرجھائے ہوے آئینہ عارض سے حیرانی رنگ لف شبگون سے پریشانی مگر سطوت صولت رعب دبدبہ تہور شجاعت آشکار شل جاکران کشتون ملول غمگین ہر سمت نگران ابیات

| | |
|---|---|
| بیٹھا تھا وہ جانشین مجنون | حیران و ملول و خوار و محزون |
| یہ جلوۂ حسن ناتوانی | زیبا اُسے لاف لن ترانی |
| لٹکے ہوے سر سے بال اُسکے | تھے ضعف سے کیا وبال اُسکے |
| بس اک سر مو کو جھاڑیے گر | پیدا ہووے زمین دیگر |
| سب حال جبین کی جبین سے ظاہر | قسمت کا لکھا جبین سے ظاہر |
| آنکھیں ہیں سبب سر شک گلگون | جون جام سر شہید پر خون |
| آنکھون مین اشک جو بھر آئے | وہ گریہ کے ساتھ باہر آئے |
| ہین ورنہ سیاہ پیرہن کیون | ہین دست ثمرہ سے سینہ زن کیون |
| جاری ہی جو متصل سدا خون | شاید دل زار کا ہوا خون |

| | |
|---|---|
| کیا تن تہ خاک اللہ اللہ | کیا صورت پاک اللہ اللہ |
| تشریح کا وہ صفحہ وہ تن زار | ہر ہر رگ و پے غرض نمودار |
| وہ بال کہ زیب بخش سر تھے | آلودۂ خاک کس قدر تھے |
| سر پر گل داغ یون نمودار | جون لالہ ہو زیب بخش دستار |
| حیران سا چہرہ آئینہ وار | مُنھ زرد برنگ زعفران زار |
| مژگان موے سر شہیدان | یا خار کہ دل مین تھے وہ پنہان |
| ظاہر رُخ پر ملک سے ہی غم | ہی اُنکو مگر کسی کا ماتم |
| پر غم ہی تو انکو کسکا ہی غم | ماتم ہی تو ہی یہ کس کا ماتم |

اس شہنشاہ خوبی رنگ و بوے گل حدیقہ محبوبی کی نگاہ جو جمال اسد نوجوان پر پڑی بیساختہ مُنھ سے آہ نکلگئی قلب تھرایا حال زار اسد دیکھکر پسینہ آگیا بمشکل ضبط کیا ناگن جادو نامے وزیرزادی پہلو مین بیٹھی ہی ہمدم ہمراز ساتھ کھیل کر پرورش پائی ہی اُسکی جانب دیکھکر کہا کیون وزیرزادی یہ جو بیچارہ غریب یکہ و تنہا اس صحراے پربلا مین بیٹھا ہی کسی کی تلاش مین گھر سے نکلا ہی نظم

| | |
|---|---|
| بیوجہ کہان یہ ماجرا ہی | یون بھی یہ قلق کہین ہوا ہی |
| اللہ ری نگاہ حسرت آلود | دل خون کن آہ حسرت آلود |
| ہی کچھ تو کہ ہی کچھ اور ہی طور | کچھ تو ہی کہ ہی نظر ہی کچھ اور |
| انداز نگاہ چشم حیران | جون طرۂ خم بخم پریشان |

وہ کان کہ دو جلاجل غم ‏| وہ کان کہ برگ نخل ماتم ‏| لخت دل چاک گوشوارہ ‏| ہمہ برگ عذار پارہ پارہ

بینی ہی کہ شمع بزم ماتم ‏| لب یا مہ عشرہ کا محرم ‏| سینہ فگار ہی صاف ظاہر ہوتا ہی کہ دل بھی واغدار رہے

تشنۂ غربت سے مبہوت لبون پر مہر سکوت ایسے کلمات حسرت دیکھکر وہ رشک قمر بیتاب ہوئی دید روے محبوب جان کو عذاب ہوئی کھینے والیون سے کہا جلد کشتی کنارے لیچلو جب تک ملکہ کشتی سے اُترے یہ حیرتی آئینہ رنج والم گرفتار مجلس اندوہ وغم شدت زخمداری سے اُٹھنے کا قصد تھا دل نے کہا بیٹھ بیہوش ہو کے زمین پر گرا وہ نازنین مہ جبین روتی ہوئی سر بالین اپنے مسیحا کے آئی ساتھ والیان ہان ہان کرتی رہین مگر یہ گھبرا کر فرش خاک پر بیٹھ گئی کہا صاحبو مجھے یہ خیال ہی اس امر کا بڑا ملال ہی یہ جوان رعنا کوئی رئیس جلیل ہی قزاقون کی تیغ بدعت کا قتیل ہی مال کی ہوس میں جلادون نے گھیرا یہ شیر صولت خوب لڑا اسلاح جواہرات کو بچایا نقد جان کو مٹایا یہ بڑی بدعت ہی ہماری عملداری مین ایک رئیس اسقدر زخمی ہو ہم خبر نہ لین اُٹھا کر باغ مین ہمارے لیے چلو وہان علاج کرینگے جب اسکو ہوش آئیگا حال پوچھین گے اُن ظالم جلادون کو گرفتار کرا کے جن ہاتھون سے بدعت کی ہی اُنکے قلم کرنے کا حکم دینگے اسے ظلم وستم کا بدلا لین گے بڑے غضب کا مقام ہی مسافرون پر یہ آفت رئیسون کی یہ کیفیت کنیزون نے سر جھکایا جب ملکہ خود اُٹھانے پر آمادہ ہوئی کنیزون نے بھی ہاتھ لگایا ہاتھون ہاتھ نہنگ بحر صاحبقرانی کو کشتی پر لائین اب ملکہ نے حکم دیا جلد کشتی پھیر و کھینے والیون نے فوراً دریا سے ڈاند امیڈی شروع کی مثل ہلال شب اول صفحۂ آب پر چلی باغ اُس رشک چمن کا قریب تھا چند ساعت مین زیر دیوار باغ پہونچین اُسی طرح ہاتھون ہاتھ اسد نامدار کو اُتارا تمام لباس ملکہ کا خون آلود ہو گیا کنیزون نے بہت کہا کہ حضور الگ رہین ہم لیے چلتے ہین ملکہ نے جو دیکھا کہ نوجوانین لپٹی جاتی ہین مزے اُڑاتی ہین ملکہ نے کہا حرامزادیو شفتلو اپنے باپ سے لپٹی جاتی ہو دیکھو اسکے زخم نہ دکھ جائین الگ رہو ہمین تو پاس آنے سے مانع ہو یہ کیا بیہودہ بے ادبی ہی زخمدوزی کر کے جن لوگون نے اس بیچارے کو زخمی کیا مسافر کو لوٹ لینے کا قصد کیا دریافت کر کے اُنسے اسکو رخصت کر دینگے اگر دو چار دن مہمان رہیگا تو کیا نقصان ہی ہمارا مہمان ہی لباس مین خون بھر گیا بلا سے بدل ڈالین گے کنیزین خاموش ملکہ کے دل مین محبت اسد کا جوش ہاتھ پاؤن مین رعشہ جسم مین تھرتھری اسی حالت سے قصر عالی مین لا کر اسد نامدار کو پہونچایا چھپر کھٹ پر لٹایا اپنے دست نازنین پنجۂ نگارین سے زخم دھوکے پٹیان مرہم کی چڑھائین کرسی پر آکر سامنے بیٹھی گلچلی گلشن جمال کی کر رہی ہی ٹھنڈی سانسین بھر رہی ہی کبھی سینہ پر ہاتھ رکھدیتی ہی کبھی تنہا پا کر تلوے سہلانے لگتی ہی اشک آنکھون سے ٹپک پڑتے ہین پھر کنیزون کے جو پاؤن کی آہٹ سنتی ہی الگ ہو کر کھڑی ہوتی ہی گھبرا کر کہتی ہی کیون سیمبر و یاسمن میری اچھی بوا غنچہ دہن ذرا مُنھ سے بولو میری بات کا جواب دو تمنے ایسے زخمی کبھی دیکھے ہین یہ زخم اچھے ہو جائین گے صحت پا کے اُٹھین گے چلین گے اس باغ مین مثل سرو خرامان ہونگے زخم بھر آئینگے تمنے تو ایک دن ذکر کیا کہ ہمارے

بھائی کمیدان ہین لڑائی مین زخمی ہوئے کیون ہوا اس قدر زخمی تھے یہ تو زخم بیشمار ہین تیرون کے تلوار کے نیزون کے صاف نشان ظاہر ہین بڑی لڑائی لڑے بڑا کام کیا ہزارون مین نام کیا کیونکر بچے اپ منہ سے باتین کرین تو مین جانون صحت پائیگا خوشی خوشی اپنے گھر جائیگا اپنے مان باپ سے جا ملے گا قوم کا تو شریف درئیس معلوم ہوتا ہے ہمکو دعا دے گا عمر بھر احسان یاد رکھے گا آنے جانے سے تو کچھ کام نہین خط مین سوال و جواب ہوا کرے گا جب ہم خط پڑھینگے تم لوگ پوچھو گے کیون یہ کسکا خط ہے ہم تمھین یاد دلائینگے وہ جوان جسے جنگل سے اٹھا لائے تھے صاحبو یہ اسی نے خط لکھا ہے یہ چاہے نہ بھیجے ہم تو بھیجا کرینگے ہمین کیا پروا ہے یہ ایک پیسے مین خبر بھیجے گا ہم نہال کر دینگے یہ بھی اپنے مان باپ سے کہے گا ایک ملکہ عالم ہماری جان بخش ہین انھون نے یہ تحفے بھیجے اسکے عزیز آشنا سب ممنون و مشکور ہونگے ہوا اسی طرح امیرون رئیسون سے ملاقات ٹھہرتی ہے غنچہ دہن نے عرض کی حضور درست ہے دیکھ بہت جلد شفا پائین گے بہت جلد اچھے ہو جائینگے زخم اچھے ہین ایسے زخمی بہت جلد اچھے ہوتے ہین ملکہ کو دمبدم بیقراری دل سے خواہش کہ یہ شخص آنکھین کھولے منہ سے بولے اسکا حسب و نسب پوچھین آج رات کو ہم اور یہ ساتھ کھانا کھائین اس حیرانی مین کبھی کنیزون کو ہٹا دیتی ہے تنہائی مین جوڑ رتی ہے پھر بلا لیتی ہے کسی پہلو دل کو آرام نہین آتا کچھ دن باقی تھا کہ اسد غازی نے آنکھ کھولی اُسوقت ملکہ سر جھکائے خاموش بیٹھی تھی اول اسد نے قصر کو دیکھا مکان عالیشان اسباب عیش و نشاط سے درست جا بجا زنیان مہ جبین پھر رہی ہین مگر جالاک چیت دوسری جانب جو نگاہ کی بے اختیار آہ کی ایک پری پیکر سمن بر گلعذار غنچہ دہن سہی قد خورشید خد طرۂ گیسو مشک آگین چہرۂ زیبا رشک ماہ جبین طرز جلالت آئین دریاے حسن کی گوہر یکتا بے مثل و بے نظیر سراپا

## اشعار مصنف

بہم تھا رخ پہ کاکل کا سایہ پڑا
ہوئی تھی شب وصل و ہجر ایک جا

سفیدی چشم اور سیاہی چشم
دکھاتی ہے ہر روز و شب کا ختم

عناب لبون پر ہو بلبل نثار
کہ تھی غنچہ مین گل کی ساری بہار

وہ گردن نہ تھی شمع طور تھی
حقیقت مین تھی اک چھڑی نور کی

ہلالے کہ بر آسمان جاے اوست
تراشیدۂ ناخن پاے اوست

تماشاے قدرت یہ تھا خوب تر
کہ سرو آزاد مین تھے ثمر

بیان کیا کرون مین کمر کی صفت
سمجھ مین نہین آتا ہے یہ لغت

رقم کیا کرون نقطۂ زیر ناف
زبان قلم مین دیا ہے شگاف

بسان حباب اسکی انگیا تھی بس
ابھار ایسا تھی جسکو ہوا و ہوس

بیان کیا کرون ابروؤن کا خم
وہ تھے شاخ آہوے چشم صنم

نہین گل سے تشبیہ رخسار کی
یہ گل واہی وہ گل عارضی

زنخدان کی تعریف ہو کیا رقم
کہ یان راہ بھولا ہے خضر قلم

اگر وصف ناخن مین ہو کوئی بیان
تو یاد آئے یہ شعر حسب زبان

قیامت تھا اسکی کچون کا ابھار
جوانی کی تھی اُنسے دونی بہار

شکم اسکا شفاف آئینہ دار
نظر آتی تھی قدرت کردگار

محیط ایک نصف ہے ناف کا
وہ پرکار قدرت کا تھا دایرا

وہ ساق اسکی تھی پائنچہ مین نہاں
کہ تھی شمع فانوس کے درمیان

دریاے جواہر مین غوطہ زن دوپٹہ آب روان کا سر سے ڈھلکا ہوا حسن مین نمکینی صبیح ملیح حسین جمیل اسد نامدار بیقرار ہو گیا ٹھنڈی سانسین کھینچکر یہ منہ سے نکل گیا

شعر سبز رنگے بخط سبز مرا کرد اسیر ❊ دام ہمرنگ زمین بود گرفتار شدیم ❊ جب اسد نے آہ کی اور یہ شعر پڑھا
ملکہ نے سر اُٹھا کر دیکھا اس جوان نے آنکھ کھولی میری جانب دیکھ رہا ہی ملکہ نے شرما کے دوپٹہ سے منھ ڈھانپ
لیا وزیرزادی کے چٹکی لی کہا ناگن مہمان بیدار ہوا مین تو نہ بات کرونگی جاکر مسند پر بیٹھتی ہون تو حال پوچھ
تو نے سُنا اُنھون نے عاشقی و معشوقی کا شعر پڑھا ان باتون کو سمجھا دے ذرا جو پیچ اپنی بند رکھین یہان کوئی کسی
بازاری نہین ہی کہدینا جو سب کے خدا خداوند داؤد جادو ہین یہ نور چکیدہ خالص قدرت صدف خداوندی کی
گوہر بے بہا موسوم بہ ملکہ لالان خون قبا ہے جب میرے سامنے آئین تو سجدہ کرین اسکے خلاف ہوگا تو مین
بہت بُری طرح پیش آؤنگی یہ کہکر ملکہ ہنستی ہوئی مسکرا کر پلٹ پلٹ کے دیکھتی ہوئی بارہ دری مین آئی مسند پر
بیٹھکر ہنسنے لگی اور کنیزون سے کہا جاؤ مہمان کو ہوش آیا ہی مہمان کی خاطر داری کرو سب ہمرازین وہان آئین
اسد غازی اُٹھ بیٹھے زخمون کے اکثر ٹانکے بھی ٹوٹ گئے ناگن وزیرزادی قریب آئی جھک کے سلام کیا
عرض کی حضور مزاج کیسا ہی آپکا نام نامی اسم گرامی کیا ہی اسد غازی نے جواب دیا کہ ہم نام و نسب کچھ نہ
بتائینگے اب ہم رخصت ہوتے ہین یہ تو ہم پر ظاہر ہوا کہ جو صاحب کرسی پر جلوہ فرما تھین یقین کامل ہی کہ وہی
صاحب خانہ ہین ہمارے ہوشیار ہوتے ہی وہ تشریف لے گئین پس ہم بار خاطر ہین بموجب مصرع طاقت مہمان
نداشت خانہ بمہمان گذاشت ❊ پس ہمارا ٹھہرنا بیکار ہی یہ کہکر اسد نے خود اُٹھا کر سر پر رکھا زرہ زیب جسم
کی تلوار کے قبضہ پر ہاتھ ڈالا چھپر کھٹ سے اُترے ناگن دوڑی ہوئی ملکہ کے پاس آئی عرض کی واری
مہمان صاحب جاتے ہین آپ کا اُٹھ آنا اُنکو بہت ناگوار ہوا کہتے ہین ہم صاحب خانہ کو بار ہین ملکہ گھبرائی کہا
ناگن جاؤ میرے سر کی قسم دلاؤ کہنا صاحب اگر آپ ہمکو بار ہوتے تو جنگل سے کیون اُٹھا لاتے یہ بھی سمجھا کے کہنا
ملکہ نے تمھارے زخمون کو اپنے ہاتھ سے دھویا شب بھر یہین بیٹھی رہین تم نے وہ شعر پڑھا اس وجہ سے چلی
گئین سمجھا کے یہان بلا لاؤ اپنی طرف سے کہنا ای جوان دختر خداوند کو چل کے سجدہ کرو جن لوگون نے
تمکو زخمی کیا اُنکا حال کہو اپنے حضور سب کو پکڑ بلائین گی ان سب کو دار پر کھنچین گی مرکب مع ساز و یراق
نقد و جنس تمکو دے کر رخصت کرینگی ناگن دوڑی ہوئی آئی اسد نعلین پہن چلے تھے کہ ناگن نے آکر
دامن تھام لیا کہا چلیے حضور آپ کو ملکہ عالم بلاتی ہین ابھی جانے کا قصد نہ کیجیے ملکہ آزردہ ہونگی اُنکی
خوشی بھی آپ پر واجب و لازم ہی انصاف کیجیے کہ ملکہ عالم دختر خداوند نے آپ کی جان بخشی کی آپ
ذرا سی بات پر آزردہ ہوتے ہین چلیے میرے ہمراہ تشریف لے چلیے اسد غازی خود عشق مین اُسکے
بیقرار تھے بموجب مثل او نگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ ساتھ چلنے پر ناگن کے آمادہ ہوگئے کہا وزیرزادی صاحب
ہم تمھارے کہنے سے چلتے ہین اب تم نے ملکہ عالم کا احسان بھی جتایا یہ بھی ثابت ہوا کہ دختر خداوند مین اپنا

تو یہ قول ہی شعر کافر عشق مسلمانی مرا درکار نیست ؛ ہر رگ من تار گشتہ حاجت زنار نیست ؛ حکم ملکہ عالم کا ہماری آنکھوں پر محراب ابروے خدا ارمین سجدہ بھی کرینگے اُنھین کے نام کی تسبیح جپین گے یہ حقیر آپ کا رند عاشق مذہب ہی خوشی سے معشوق کی مطلب ہی سب طرح ملکہ عالم کا ہم پر احسان ہی معشوق خوشنود دین و ایمان ہی یہ کہتے ہوے اسد غازی چلے ناگن دوڑی ہوئی پہلے ملکہ کے پاس آئی کھلکھلا کر ہنسی کہا واری آپکے مہمان آتے ہین سجدہ کرنے پر بھی راضی ہین اب تو ملکہ خوشی مین پھول گئی دیکھا سامنے سے اسد شیر دل تنتا ہوا قبضۂ شمشیر پر ہاتھ رعب و جلالت ساتھ ساتھ ملکہ بانکپن کی چال دیکھکر بیچین ہو گئی اسد غازی آکر مسند پر بیٹھ گئے ملکہ نے چاہا ہٹ جاؤن اسد غازی نے دامن تھام کر کہا دیکھو صاحب پھر کج ادائی طریقہ دلربائی ناگن اشارہ کرتی ہی سجدہ کرو اسد غازی نے کچھ جواب نہ دیا ورچند کنیزین ترھین جاؤن چاؤن کرنے لگین کہ میان سجدہ کرو یہ نور چکیدۂ خالص خداوند داؤد ہین جو افراسیاب جادو کو کتاب سامری بنا کر دیتے ہین ہفت اقلیم کے ساحر انھین کے بندے ہین اسد نے اُنکو جھڑک دیا کہا کیا بیہودہ بکتی ہو اب ملکہ بھی بول اُٹھی کہا صاحب چپ رہو کیا اُنکے سجدہ کرنے سے میری کچھ آبرو بڑھ جائیگی بی ناگن بیٹھ جاؤ نام و نسب وجہ زخمی ہونے کی پوچھو ناگن نے دست بستہ عرض کی اے شہریار جن قزاقون نے آپ کو زخمی کیا مال چھین لینے کا ارادہ ہوا جس دشت مین تلوار چلی اُس مقام کا نام اپنا حسب و نسب مفصل بیان فرمائیے اسد غازی نے دُرج دہن کو کھولا گہرہاے بے بہاے کلام اسطرح بر تقریر مسلسل سامنے ملکہ کے پیش کیے کہ اے شہنشاہ حسینان والے سرتاج مہ جبینان ہمکو قزاق کیا لوٹین گے فلک کج رفتار گردون غدار نے البتہ لوٹ لیا سانحۂ نو پیش آیا یقین ہی تمنے بھی نام اُس بدبخت کا سُنا ہوگا ہر ایک سنگریزہ طلسم ہوش رُبا کا ہمکو پہچانتا ہی افراسیاب جادو بخوبی جانتا ہی شہسوار عرصۂ یکہ تازی شاہزادہ اسد غازی نبیرۂ صاحبقران عبد ذلیل رب دو جہان اس حقیر کا نام ہی فتاح طلسم ہوش رُبا لقب اول گنبد نور پر قید رہا میرے ساتھ اور بھی کوئی ماہ پیکر زندان مصیبت مین تھا بعد عرصۂ دراز گنبد نور سے رہائی پائی باغبان و بہار و ملکہ بُران شمشیر زن وغیرہ وخواجہ عمرو ہمکو ساتھ لے کر مرحلے شکست کرتے ہوے تا بہ باغ سیماب آئے انتہا کی جنگ مغلوبہ ہوئی سیماب جادو واصل جہنم ہوا اگرچہ ہم پر ہجوم لشکر رنج و الم ہوا افراسیاب جادو لوح طلسمی لے گیا ہم آوارہ ہوکر اُس طرف نکل آئے رب اکبر نے تمکو مہربان کیا ہمکو اُٹھا کر یہان لائین ممنون و مشکور ہوے یہ حال مصیبت جو اسد نامدار نے بتصریح بیان کیا ملکہ لالان خون قبا کی آنکھون سے آنسو ٹپک پڑے سر اُٹھا کر طرف وزیرزادی کے دیکھا کان مین کہا ناگن یہ کیا غضب ہوا یہ خیر وہ شخص ہی جسکا تمام عالم دشمن افراسیاب رہزن اب کیا کرون ناگن نے کہا جو گزرا وہ گزرا آپکے باغ مین انکا رہنا

مناسب نہین فوراً مرکب وغیرہ دیکر روانہ فرمائیے اگر خداوند داؤد آپ کے والد نامدار کو خبر ہوگئی تو قیامت برپا ہوگی ہم سبھون کی ناک چوٹیان کاٹی جائینگی حضور بھی سزا پائینگی سالہاسال سے یہ دلیر گنبد نور مین قید تھا عمر وعیار نے بڑے زور وشور سے رہا کیا اب لوح طلسمی کی فکر مین مصروف ہی قاتل کفاران اس شیر کا لقب ہی نبیرۂ حمزہ عرب ہی ملکہ ہاتھ پکڑکر وزیرزادی کا کنارے آئی گلے مین ہاتھ ڈالکر زار زار رونے لگی دو دریاے اشک چشمہ چشم سے موج زن ہوا کہا اے رفیق وشفیق اے ہمدم وہمراز اے صاحب راز دنیاز اگر یہ جوان جائیگا روح قالب خاکی سے ہڑپ کر نکل جائیگی کسی طور سے بند وبست کرو اسد نامدار کو اسی باغ مین رکھو مجھپر احسان عظیم ہوگا ناگن نے ماتھا کوٹ لیا کہا واری انکے رہنے سے جان وآبرو کا ضرر ہی خیال فساد وشر ہی مین نے پرچۂ اخبار دیکھا تھا تمام مرحلہ جات شکست ہوے غافل وہوشیار جادو مارے گئے بڑے بڑے ساحران نامدار اسکے ساتھ تھے خداوند داؤد نے بھی ایک نامہ براے حفاظت لوح سیماب جادو کو لکھا نہین معلوم اُس نامہ دار پر کیا گذری مع بہار وباغبان یہ شیر ژیان باغ سیماب مین ہوپنچ گیا سیماب لاکھ تڑپا نہ بچا کوکب کے ہاتھ سے کشتہ ہوا رخصت کرنا کچھ مشکل نہین ہی یہ تو اُنکو ثابت ہوا کہ آپ دختر خداوند ہین ہم سمجھا دینگے کہ صاحب آپ یہان سے نکل جائیے یہ ہمارا احسان کیا کم ہی کہ اگر خداوند سے خبر کردین لاکھون ساحر خداوند کی خدمت مین ہین ایک حقیر کو اگر روانہ کردین آپکی مشکین باندھکو لیجائے گا یہان ٹھہرنا آپ کا مناسب نہین ہی خوف جان سے خود بھاگین گے اس طرف کا کبھی رُخ نہ کرینگے یہ سُنکر رہے رنگ ملکہ متغیر ہوا غش آنے لگا بیٹھ گئی مُنہ سے بیساختہ نکلگیا مصرع واے بر ما وگرفتاری ما نہ یہ کہکر آہ کی حالت اپنی تباہ کی غش آگیا دانت بیٹھ گئے مردنی چہرے پر ہاتھ پانون ٹھنڈے سراسر یہ حال زار دیکھکر ناگن گھبراگئی مُنہ پیٹنے لگی سر ٹٹولا کرزانو پر رکھا گلاب کیوڑا بید مشک چھڑکا عرصہ مین ملکہ کو ہوش آیا ناگن نے کہا واری للہ صبر کیجیے کہا ناگن مین لاکھ دل کو سمجھاتی ہون تپش قلب دمبدم زیادہ پاتی ہون دامن صبر کا دست استقلال سے چھوٹ گیا شیشۂ دل بدعت سنگ عشق سے ٹوٹ گیا لاکھ چاہتی ہون صبر کرون مگر سوزش قلب سے مجبور و ناچار ہون مبادا آتش عشق شعلہ ور ہی پھکی جاتی ہون دیکھ پنڈ پھیکا ہی کلیجہ جل رہا ہی تو نے وہ کلام کیا تیر دلدوز بنکر کلیجہ پر پڑ تو دل نشانہ ہوا الفت کا اس ظالم کی بہانہ ہوا مین تو رسم وراہ سے آگاہ نہ تھی اپنے حسن پہ آپ فریفتہ رہی کسی کی چاہ نہ تھی اے وزیرزادی اسکو بیدل ہمدلبر غم وملال ہی بموجب مضمون مسدس مومن

| | | |
|---|---|---|
| یہ رنگ زرد جو ہی اور اشک آتے ہین لال<br>بیان کرتے ہوے جی کٹے ہی یہ احوال | یہ سب وبال عرض جی کے لگنے کا ہی وبال<br>خدا کے واسطے یارو نہ پوچھو انکا حال | |
| | دل فریفتہ دروے قاتلے دارم | |

ز دست دل بغدابم عجب دلے دارم

تڑپتے گذرے ہی ہر روز جاگتے ہر شب
کسی سے کہہ بھی تو سکتا نہین یہ کیا ہی غضب
یہ کیسی بنگئی مجھپر یہ کیا ہوا یا رب
کہ سب عذاب یہ دلکے سبب ہین مرے لئے سبب

دل فریفتہ ورویے قاتلے دارم
ز دست دل بغدابم عجب دلے دارم

نہ شکوۂ فلک و بخت نارسا ہی مجھے
غرض کسی سے نہ شکوہ نہ کچھ گلا ہی مجھے
نہ کچھ شکایت دلدار بیوفا ہی مجھے
اگر گلا بھی ہی تو اپنے دل ہی کا ہی مجھے

دل فریفتہ ورویے قاتلے دارم
ز دست دل بغدابم عجب دلے دارم

کہان تلک نفس سرد و آہ گرم بھرون
کہان تلک قلق و اضطراب سے مین مرون
کہان تلک پئے تسکین جگر یہ ہاتھ دھرون
نہین ہی بس مین مرا ایسے دلکو صدقے کرون

دل فریفتہ ورویے قاتلے دارم
ز دست دل بغدابم عجب دلے دارم

یہ میرا حال جو ای یار دیکھتے ہو تباہ
ہین اشک چشم مین اور لب پہ نالۂ جانکاہ
کہ رنگ منھ کا ہی فق اور بکھری بکھری نگاہ
یہ سب ہین دلکے سبب مجھکو دل نے مارا آہ

دل فریفتہ ورویے قاتلے دارم
ز دست دل بہ عذابم عجب دلے دارم

قلق مین رکھے ہی مجکو ہمیشہ میرا دل
اگر ہوا بھی تھا تو چاہیے اور سب کا دل
مرے تو سینہ مین ای کاش کے نہوتا دل
تجھے بھی دینا تھا یا رب مجھی کو ایسا دل

دل فریفتہ ورویے قاتلے دارم
ز دست دل بہ عذابم عجب دلے دارم

ملا جو مومن غمگین بحال زار سحر
تو کچھ بھی منھ سے نہ وہ دل گرفتہ بولا مگر
کہا یہ مین نے کہ کیا حال ہی بیان تو کر
پڑھا یہ شعر عظیم اُسنے ہاتھ دھر دل پر

دل فریفتہ وردے قاتلے دارم
ز دست دل بہ عذابم عجب دلے دارم

ان اشعار عشق انگیز محبت خیز کو پڑھکر بلک بلک کر روئی ناگن گھبرائی سوچی کہ اب آپ نصیحت سے یہ آتش سرکش نہ بجھے گی ناواقف مذہب عشق دام سلسل گیسوائے محبت مین پھنس گئی اب رہائی دشوار ہوئی پنجۂ عقاب محبت کی شکار ہوئی یہ باتین سوچکر چٹ چٹ چہرۂ زیبا کی بلائین لین ترقی حسن وجمال کی دعائین دین عرض کی واری ہم ہر حال مین آپ کے شریک ہین مگر مقدمۂ جانبازی ہی بسم اللہ ہین دربارغ کا بندوبست کرتی ہون آمد ورفت مین اپنے بیگانے کا خیال رہے جو گذرے گی وہ سہین گے ترک محبت طلسم کشا کو اب نہ کہینگے ملکہ خود ناگن کی بلائین لینے لگی کہا اے وزیرزادی مین تیری کنیز ہون ایسا انتظام کر کہ کسی طرح انکی جان بچ جائے جس طرح تم کہو گی وہی کرونگی ناگن نے ہاتھ تھام لیے کہا واری مین نگوڑی صدقے ہوئی یہ بھی کنیز خاص کی خوشامد نہ سمجھیے مین اسی طرح حاضر ہون آپ کے حال نیک وبد کی ناظر ہون آنکھین ملکہ کی سوج گئین چہرہ تمتمایا ہوا پائینچہ سنبھال کے اٹھی ناگن کا ہاتھ تھامے ہوے مگر ناگن کو پیچ وتاب دل بیتاب لیکن ملکہ نے وہ زہر اُگلا کچھ بن نہ پڑا ملکہ لالان خون قبا کو لاکر پہلوے اسد غازی مین جگہ دی اسد غازی نے جو دیکھا ملکہ کی آنکھین سوجی ہوئی گل عارض کمھلائے ہوے رونے سے آنکھین لال اشک ٹپک پڑتے ہین ضبط کرتی ہی خوف مین اپنے باپ کے ٹھنڈی سانسین بھرتی ہی اسد نے اپنے دامن سے اشک پاک کرکے کہا اے شہنشاہ خوبی واے سرو باغ محبوبی مین تمکو بہت متغیر پاتا ہون ہم سے مفصل حال بیان کرو ملکہ نے سرجھکا لیا وزیرزادی نے کہا کچھ آپس کی باتین تھین آپ کا ذکر نہین آپ آرام سے بیٹھیے شراب نوش فرمائیے یہ کہکر چند گلابیان پیش کین ملکہ نے جام مے ارغوانی بھرکر کہا صاحب آپ مہمان عزیز ہین خاطر ہم پر واجب ہی دل آپ کی خوشنودی کا طالب ہو اسد نے ہاتھ رکھدیا ملکہ کا غصہ سے چہرہ سرخ ہوگیا کہا صاحب مین بخوبی حال سے بی مہ جبین صاحب کے باہر ہون عرصۂ دراز سے وہ آپ پر عاشق ہین انھون نے عہد وپیمان کرالیا ہوگا قسم لی ہوگی کہ کسی کے ہاتھ سے شراب نہ پینا مین نے مہمان سمجھ کے آپ کی خاطر کی ہی مین عشق عاشقی کا نام نہین جانتی یہ کہکر سرجھکا لیا دل بھرا ہوا تھا آنسو ٹپک پڑے اسد غازی نے کہا ملکہ بخدا یہ بات نہین ہی جبتک کلمہ نہ پڑھو گی ہم کوئی شی تمھارے ہاتھ کی نہ کھائین گے ناگن نے کہا اے شہریار انکے مذہب کو آپ کیا پوچھتے ہین یہ خداوند کی دختر بلند اختر ہین مرتبہ مین شاہان ہفت اقلیم سے بہتر ہین اسد نے کہا اے ملکۂ عالم خدا کے بیٹی بیٹا جورو لڑکے بھی ہوتے ہین باپ تمھارا ساحر زبردست ہی بادۂ کبر ونخوت سے مست ہی بندگان خدا کو ٹھگتا ہی پروردگار وحدہ لاشریک ہی اعتقاد وحدانیت کرو ایسے دغاباز پر لعنت کرو وہ معبود یکتا رب دوسرا ہی

نظم

نہان گو کہ ہی پر وہ موجود ہی
رگ جان سے نزدیک معبود ہی
یہ ہی اسکی قدرت کی ادنی سی بات
کہ اک کن سے پیدا ہوئی کائنات
بھرے لعل یاقوت سا بین سنگ
دکھائے یہ وحدت مین کثرت کے رنگ
اگر اسکی قدرت کا ہو بندوبست
سلیمان کا لشکر کرے مور پست
کیا خاک سے خلق انسان کو
تو ناری بنایا نبی جان کو
مگر پھر وہ مختار ہی مختار ہی
وہ دیتا ہی جو جسکو درکار ہی

اس فصاحت و بلاغت سے ثنائے رب اکبر اسد نامور نے بیان کی کہ زنگ کفر آئینۂ قلب سے سب کے دور ہوا دیدۂ باطن روشن ہوے دل کو سرور ہوا ملکہ کلمۂ طیبہ پڑھکر مع کنیزون کے صدق دل سے مسلمان ہوئی مگر ناگن نے عرض کی حضور سوائے میرے ان مین کوئی ساحرہ نہین ہی مین دل سے مطیع الاسلام ہوئی اگر کلمہ پڑھونگی تو سحر فراموش ہو جائیگا شاید کسی وقت حضور کے کام آؤن دربار خداوندی مین صبح و شام جاؤنگی وہان کی خبر لاؤنگی یہ کہکر کنیزون سے اشارہ کیا صحبت عیش و نشاط آراستہ ہوئی ساقیان گلرخسار جام بادۂ گلنار لیکر حاضر ہوے گائن کو حکم ہوا رقاصۂ ماہ طلعت حور پیکر گلعذار سیمن بو خوش خو صاحب کرشمہ و ناز خوش آواز مصروف رقص ہوئی ساز ملے ہوے سُریلی آواز بتانے کا نیا انداز بصد سوز و گداز یہ غزل عاشقانہ شروع کی

## غزل

ساغر پلا کے بیخبر دو جہان بنا
نکلا جو حرف منھ سے مرے داستان بنا
اُٹھا مرا غبار جو تعظیم یار کو
مجھ سے دہانِ یار بنا لامکان بنا
ہنسنے کا بس مرے دہن اطلاق ہوگیا
مقتل تمام معرکۂ امتحان بنا

او پیر مے فروش مین بھی جوان بنا
تھا کچھ تو جب بھی یہ کہو تم کہ کچھ نہ تھا
ایسا ہوا بلند کہ اک آسمان بنا
لیل و نہار گیسو و رخسار یار مین
جس جا کہین کسی کے قدم سے نشان بنا
بیکار تھی نہ خاک نہ دودِ جگر نسیم

اللہ رے درازی آغاز مدعا
گر کچھ نہ تھا تو کاہے سے سارا جہان بنا
وہ بے نشان تھا مین کہ یہانتک ہوا پسند
جی چاہتا ہی بیٹھ رہین اک جہان بنا
عشاق جانفروش کے دیکھو تو حوصلے
اُس سے زمین اٹھی ہے ہر اک آسمان بنا

ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہوا دو دو جام عاشق و معشوق نے پیے لال ڈورے نشیلی آنکھون مین آئے خیال خیر و شر دل سے دفع ہوا اسد نے کہا اے ملکۂ عالم چھوٹے نانا جان خواجہ عمرو نے لوح کی جستجو مین کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہین کیا مین بدنصیب تھا کہ لوح دستیاب نہوئی اور غصہ مین خواجہ سلامت نے ایسے کلمات طعن و تشنیع کہے کہ مین اُنکے ساتھ سے چلا آیا جوش مین جان دینے کے قریب دریا آکر بیٹھا تھا چاہتا تھا کہ دریا مین کود پڑون ڈوب مرون مگر نہین معلوم کہ خالق بحر و بر کو کیا منظور ہی کہ تم تک پہونچا کشتۂ تیغ ابرو اسیر طرۂ گیسو ہوا مگر دل مین وہی خیال ہی کہ فضل سے پروردگار کے ذلیل ہون نہ جستجو کرکے لوح طلسمی حاصل کرون انشاء اللہ بوقتِ سحر تلوار کھینچکر دربار مین داؤد جادو کے گھس جاؤنگا اس مردود کا تخت خدائی اُلٹ دونگا اپنا تو سر ہتھیلی پر رکھ چکا ہون موت کا مزہ چکھ چکا ہون اب موت زندگی ہی جان بچانے مین شرمندگی ہی ہمچشمون سے کیونکر آنکھ ملاؤنگا لشکر مین بڑے نانا کے کیا روے سیاہ لیکر جاؤنگا یہ سُنکر ملکۂ عالم بے اختیار رونے لگی کہا اے شہریار بڑے بڑے شاہان عالی وقار ساحران غدار اسکو سجدہ کرتے ہین کل اہالیانِ طلسم ہوش ربا اُسکی افسونگری سے ڈرتے ہین آپ کا اُسکے دربار مین جانے کا قصد ہی سحر و ساحری مین آپ کو دخل نہین کوئی تحفۂ طلسمی اب تک ہم نہین پہونچا درِ دولت تک اُسکے جانا محال ہی آپکا بیجا خیال ہی وہ بڑا صاحب جاہ و جلال ہی جسکا ہمسر ناممکن ہی پڑھا ہوا جن ہی مگر اسکی تدبیر کیجائیگی بوا ناگن دونون وقت دربار خداوندی مین جائینگی کسی

